## نقش بذریعہ زکوٰۃ کی مخفی ترکیب

روزانہ وقت کی پابندی سے اُس نقش لکھیں ۔ اب نہر یا دریا میں کسی وقت جس ترتیب سے لکھے تھے ۔ اسی ترتیب سے قینچی سے کاٹ کر بہا دیں ۔ مثلاً آپ نے نمبر لگا کر تعویذ لکھے ۔ ۱، ۲، ۳، ۴، ۵، ۸، ۹، ۱۰ ۔ پہلے ایک نمبر پھر دو وغیرہ اب قینچی سے پہلے ایک نمبر کو کاٹیں ۔ پھر دو نمبر کو کاٹیں ۔ بس یہ ترتیب کا خیال رکھنا ہے اب روزانہ کی بجائے دو تین دن کے اکٹھے ہی نہر یا دریا میں ڈال سکتے ہیں عین ترتیب کا خاص خیال رکھیں ۔ نمبر شمار میں اور دنوں کا بھی مثلاً آپ ہفتہ اتوار پیر تین دن کے اکٹھے نقش کاٹ کر ڈالیں گے تو پہلے ہفتہ کے نقوش ترتیب سے کاٹ کر بہائیں ۔ پھر اتوار کے پھر سوموار کے اکتالیسویں ذرہ خیال سے جب چالیس نقش کاٹ کر ڈالیں تو اکتالیسواں ڈالیں ۔ یہاں ہوشیاری سے کام لینا ہے ۔ یہ نقش بہاؤ کی طرف جانے کے اُلٹی طرف یعنی پانی کے مخالف سمت تیزی سے جائیگا ۔ بس اسکو فوراً پکڑ لیں ۔ اور بازو پر باندھ لیں ۔ اب آپ عامل ہیں ۔ روزانہ لکھنے کی کوئی پابندی نہیں ۔ جس مقصد کیلئے لکھ کر دیں گے ۔ گولی کیطرح کام کریگا ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

# فتح نامہ




اردگرد آیت الکرسی مکمل لکھی جائے ۔

لکھ کر بازو پر باندھیں ۔ نہایت ہی مجرب المجرب نقش ہے ۔ اسکی خوبیاں احاطہ تحریر میں نہیں لائی جاسکتی ۔

(۲)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۳ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۵ |
| ۲۲۸۲۴ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۰ |
| ۲۲۸۱۹ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۲۱ |

یا اللہ

یابدوح بحق یا اللہ — بحق یا الہ یابدوح

۸ — ۶

سورۂ نصر تحریر کریں

۴ — ۲

بحق یا حی — بحق یا قیوم

یابدوح — یابدوح

لکھ کر بازو پر باندھیں ۔ نہایت ہی مجرب ہے ۔ اس نقش کی خوبیاں تحریر کرنا سورج کو چراغ دکھانے کے مترادف ہے ۔

# نقش اسمِ یا بدوح

**فوائدِ نقش:** یہ نقش ایک عامل کامل کا عطیہ ہے ۔ بہت سے کاموں کیلئے مجرب المجرب ہے ۔ چند ایک فوائد تحریر کیے جاتے ہیں ۔

**اولاد کا نہ ہونا** اگر کسی کی اولاد نہ ہوتی ہو ۔ تو عروج ماہ بعد از نماز فجر دو عدد نقش تحریر کریں ۔ ایک نقش عورت کے پیٹ پر باندھ دیں ۔ دوسرا بوتل میں گھول کر رکھیں صبح نہار منہ اور رات کو دونوں میاں بیوی ۴۰ یوم تک پئیں ۔ اس عرصہ میں ہمبستری بھی کریں ۔ یاد رہے کہ پانی پینے کے بعد رات کو کپڑا نہ لگائے ۔ ان شاء اللہ اسی چلے میں حمل ٹھہرے گا ۔ بوتل میں جب پانی کم ہو جائے ۔ اور ملائیں ۔ اگر بارش کا پانی مل جائے ۔ تو اور اچھا ہے ۔

**برائے حُبّ** مناسب ساعت میں لکھ کر طالب کو دیں کہ وہ گلے میں باندھے پھر تماشہ دیکھیں ۔ نقش کے نیچے الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں ضرور لکھیں ۔

**حاضری مطلوب** نقش مبارک مناسب ساعت میں تحریر فرمائیں ۔ اور کسی پھل دار درخت پر باندھیں ۔ مطلوب فی الفور حاضر ہو کر حاضری کریگا ۔ اگر خدانخواستہ حاضر نہ ہو ۔ تو تین عدد اور نقش لکھیں ۔ اور فلیتہ بنا کر روغن گاؤ میں جلائیں ۔ مطلوب محبت میں اسقدر دیوانہ ہوگا ۔ کہ اپنے جانے کا ہوش نہ رہے ۔ یہ نقش تین دن تک جلائیں ۔

**برائے رشتہ** اگر کسی سے رشتہ مطلوب ہو ۔ اور وہ نہ دیتے ہوں ۔ تو نقش مبارک لکھ کر نیچے سب کے نام تحریر کریں ۔ اور کبوتر کے پاؤں یا پروں میں باندھ کر صبح سویرے اتوار / جمعرات کے دن اڑا دیں ۔ اسی دن کام بنے ۔ اگر یقین نہ آئے تو کر کے دیکھ لیں ۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں ۔

۷۸۶

| | | | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |
| یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح | یا بدوح |

(یہاں پر اپنا مقصد لکھیں)

## تصوراتی عمل

اگر آپ اپنی مرضی کے مطابق ہر معاملات کا حل چاہتے ہیں۔ ایسی صورت میں اس ترکیب کو آزمائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کوئی کام آپکی مرضی کے خلاف نہ ہوگا۔

**تعداد:** ۲۱ روز تک ۵۰۰ بار رات و دن پاکی ناپاکی کی قید نہیں۔

**عمل:** اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ۔

## معاملات

اگر شادی بیاہ کے معاملہ میں طرفین کو راضی کرنے، نوکری۔ مقدمہ یا اُمراء حاکم و منسٹر سے کام کروانے کسی دشمن یا دوست کو مسخر کرنے یا کسی کو زیر بزبر کرنے کیلئے آنکھیں بند کریں اور چند بار وظیفہ پڑھ کر جس پر استعمال کرنا ہے۔ اسکی صورت کو اپنے سامنے بیٹھا ہوا سمجھیں چہرہ و قلب پر پھونک دیا کریں۔ یہ طریقہ دن و رات میں جتنی دفعہ چاہیں کریں۔ اسکا اثر یہ ہوگا۔ کہ اس میں ہل چل سی پیدا ہوگی۔ گھبراہٹ کے مارے آپ سے جلد از جلد ملاقات کریگا۔ اگر شخص دور ہے۔ یعنی اسلام آباد سے لاہور کے رہنے والے پر یہ ترکیب استعمال کر رہے ہیں۔ تو دوری کی وجہ سے نہ آسکے۔ تو خط اُٹھیگا۔ یا آپ سے ملاقات ہوگی۔ تو اسطرح مسخر ہوگا۔ کہ اسکا ہر قدم آپکی مرضی کے مطابق اُٹھیگا۔

## پھانسی سے رہائی کیلئے

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

پھانسی والا بوقت طلبی جائے
عدالت لگل جائے ۔

لتھبہا

حسبی اللہ ونعم الوکیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |

[illegible]

ماشاء اللہ ولاحول ولاقوۃ
یہ تعویذ بوقت پیشی ٹوپی میں رکھ
کر عدالت جائے ۔

**ترکیب:** اوّل تو ۵۱ آدمی ہوں نہیں تو ۲۱ لازمی ہوں ۔

درود شریف ۱۰۰ بار ۔ آیت کریمہ ۵۰۰ بار ۔ درود شریف ۱۰۰ بار ۔ سورہ اخلاص ۱۰۰ بار ۔ آیت کریمہ ۵۰۰ بار

سُبحان المخلِصُ لِکُلِّ مسجونٌ ۱۲۵۰۰۰ ۔ آیت کریمہ ۵۰۰ بار ۔ سورہ اخلاص ۱۰۰ بار ۔ درود شریف ۱۰۰ بار

یہ عمل ایک ہی دن میں ایک ہی نشست میں ختم کرنا ہے ۔ اسکے بعد سب ملکر سرکار دوعالم رحمت للعالمین کے طفیل رب العزت سے پھانسی سے رہائی کی دعا مانگیں ۔ دعا کی قبولیت کی صورت میں بارش کے قطرے آئینگے تو قیدی رہا ہوگا۔ اگر قطرے نہ آئیں ۔ تو دعا قبول نہ ہے ۔

# برائے رزق

یامیکائیل علیہ السلام ۷۸۶ بحق یا منعم یا باسط

| | | | |
|---|---|---|---|
| البسط والمنعم ربّی بحق یا منعم یا باسط | ۱۱۸ | ۹۱ | ۶۳ |
| ۱۰۰ | ۵۴ | ۹ | ۱۰۹ |
| ۴۵ | ۷۳ | ۱۳۶ | ۱۸ |
| ۱۲۷ | ۲۷ | ۳۶ | ۸۲ |

## ترکیب

فجر کی نماز کے بعد زعفران اور عرق گلاب سے اس نقش کو قلم سے لکھیں۔
اور جیب میں رکھیں۔ دوسرے روز صبح بعد از نماز فجر اس نقش کو گھول کر پی لیں۔
اور اسی وقت نیا نقش لکھ کر پاس رکھ لیں۔
اسی طرح روزانہ کریں۔ یعنی نیا نقش لکھنا۔ اور سابقہ نقش گھول کر پینا عمل جاری رہیگا۔

**یَا مُنعِمُ یَا بَاسِطُ** ۔ ۲۷۲ بار اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بعد نماز عشاء روزانہ پڑھیے۔ رزق میں بے انتہا فراوانی ہوگی۔ اس عمل کے دوران اور کوئی رزق کا عمل کرنا منع ہے۔ ورنہ رُجعت ہوگی۔

## دستِ غیب (مسافر و مجاور)

نوٹ :۔ دنیا کی کسی بھی کتاب میں یہ عمل نہیں ہے ۔
عمل :۔ (۱) مسلسل اوّل ایک مرتبہ
(۲) اللہ کے ننانوے نام ایک مرتبہ الصبور تک ۔
(۳) دعائے امن کبیر مؤکلات والی ایک مرتبہ ۔

ترکیب : ۱۴ رجب بعد از نماز عشاء یہ تمام عمل ننانوے بار پڑھنا ہے ۔ تین دن تک صرف چار زانو بیٹھیں ۔ اپنی تسبیح کی جھولی خوب پھیلائیں ۔ نوٹ سو روپیہ و پچاس روپیہ (سبزگی کے حساب نہ جمع دیں) دوران عمل حرکت دیں ۔ کبھی سو والا جھولی میں کبھی پچاس والا جھولی میں رکھیں ۔ عمل ختم کرکے اس نوٹ کو اسکے مقام پر پیار سے بٹھائیں ۔ تیسرے روز اچھل کر مقام ضرات میں آ جائیگا ۔ روزانہ خوشبو لگائیں ۔ علیحدہ علیحدہ کمرہ صندوق میں بند رکھیں ۔

استعمال : مجاور کو کمرے میں قید کرکے جیب میں رکھیں ۔ پہلے صبح دونوں نماز شکرانہ پڑھیں ۔ پھر جب بھی تجارت کریں ۔ باوضو رہیں ۔ جب تک عمل ایک دفعہ پڑھ کر احضرو پکاریں گے ۔ واپس نہ آئیگا ۔ اگر تین دن میں عمل نہ ہو ۔ تو ۹ دن تک کریں ۔ انشاءاللہ ضرور کامیاب ہونگے ۔
آپ ۱۰۰۰ + ۵۰۰ والے نوٹوں پر بھی یہ عمل کرسکتے ہیں ۔ نام ننانوے پورے ہوں ۔ دعا امن مؤکلات والی ہو ۔ صحت درست ہو ۔

## برائے خرابی و ہلاکی دشمن

پہلے زکوٰۃ پوری کرے ۔ سات دن میں ایک ہزار مرتبہ پڑھے ۔ شروع منگل کے روز سے کرے ۔ بعدہٗ خشت خام پر دشمن کا نام لکھے ۔ اور بوقت شب خشت پر خوب جوتے مارے ۔ انشاءاللہ دشمن پر آفات آسمانی نازل ہونگی ۔

کلام یہ ہے ۔

یَا اَیُّھَا المُزَمِّلُ یَا جَبَّارُ یَا قَھَّارُ سُوْیَا الْقَھَّارُ دُوْ مِیْنِد
دُھُوْنُکَارُ کُھَلَا وَتُھَا بِشُمَارُ حُکْمُ اللّٰہُ دِےْ نَالْ
یَا شَمْسُ یَا نُوْرُ الْقَمَرُ وَ بُغَارُ یَا سَحَابُ السَّتَّارُ جِہ
عَیْنُبُ الْقَھَّارُہٗ

## ہر مقصد کیلئے

اس نقش کو لکھ کر روزانہ ایک وقت مقررہ پر کے جوتے ماریں ۔ مجرب ہے ۔ اور بارہا کا آزمودہ ہے ۔ نقش مکرم یہ ہے ۔

| |
|---|
| نمرود ۔ ہامان ۔ فرعون ۔ شداد |
| ابلیس ۔ ابوجہل ۔ شیطان ۔ لعین |

## کشف القبور (رازِ سینہ)

دو رکعت نفل رضائے حاجت الحمد شریف کے بعد سورۃ اِذا جاءَ نصر اللّٰہ ۲۵ بار پڑھیں ۔ دو رکعت میں کوئی تعداد سورۃ نصر ۵۰ ہوگی ۔ بعد سلام ۱۰۰ بار یہ درود شریف پڑھیں ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

اور ۴۱ بار

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ

پھر ۱۱ بار

یَا رُوْحُ اَلْشُغْلِیْ ۔ پھر مراقبہ کریں ۔ یہ سارا عمل تنہائی میں قبر پر بیٹھ کر کریں ۔

انشاءاللہ صاحب قبر سے ملاقات ہوگی ۔

## نقش بذریعہ زکواۃ کی مخفی ترکیب

یا جبرائیل اُخضرو ←

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

← یا فتاحُ

سیدھی لائنیں لگاتے وقت چار مرتبہ یا جبرائیلُ اُخضرو پڑھیں. (ایک نقش کیلئے) کھڑی لائنیں لگاتے وقت چار مرتبہ یا فتاحُ پڑھیں. نقش کی زکواۃ کو نوچندی جمعرات یا منگل بعد از نماز عشاء سے شروع کریں. منہ مشرق کیطرف ہو. لباس سُرخ پہنیں. اگربتی سلگائیں یا کوئی اور خوشبو استعمال کریں۔

زکواۃ: روزانہ ۴۱ نقش ۴۱ روز تک لکھ کر اُسی جگہ پر جلا دیں. اور اُسکی راکھ جمع کریں چلہ کے بعد اسکی راکھ پانی میں بہا دیں۔ بعد از زکواۃ چار نقش روزانہ لکھنے ہونگے. اور جلا دیں اور اسکی راکھ کو بھی دریا میں ڈال دیا کریں۔

## نقش لکھنے کا طریقہ

نقش کے خانے پُر کرتے وقت درج ذیل عمل پڑھیں. پہلے پڑھیں پھر خانے بھریں۔

(۱) اُمینُ بحقّ یا اللہ یا فتاحُ ( اللہ کی جگہ اَوّل بھی پڑھ سکتے ہیں )

(۲) باسینُ بحقِ یا باقیِ یا فتاحُ ( باقی کی جگہ باسطُ بھی پڑھ سکتے ہیں )

(۳) جَلیشیں بحقِ یا جامعُ یا فتاحُ ( جامع کی جگہ جبّارُ بھی پڑھ سکتے ہیں )

(۴) دَحیَالین بحقِ یا دَائمُ یا فتاحُ

(۵) اَیَالِنْ بحقِ یا اَعزُ یا فتاحُ ( اَیَالِنْ کی جگہ عَایَالِنْ بحقِ یا عادِی یا فتاح پڑھ سکتے ہیں )

(۶) وَ لَمُھَیئِن بحقِ یا وھّاب یا فتاحُ ۔

(۷) زَنشتَالِنْ بحقِ یا زکیُ یا فتاحُ ۔

(۸) حُدَالِنْ بحقِ یا حقُ یا فتاحُ ۔ (حق کی جگہ حیئی بھی پڑھ سکتے ہیں)۔

(۹) طَھفَایَالِنْ بحقِ یا لا معزُ یا فتاحُ ۔

پرہیز : پرہیز کچھ بھی نہیں ہے ۔ صرف بدبودار اشیاء سے پرہیز کریں ۔ جیسے کچی لسن پیاز مولی وغیرہ ۔ نقش کی بیرز کواۃ اصغر ہوگی ۔

## طریقہ استعمال

بیماری کیلئے : یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ سَلَامٌ عَلٰے سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اور اسکے ساتھ کوئی قرآنی آیت موافق لکھ دیں ۔ یہ نقش کے نیچے لکھ دیں ۔ پینے اور پہننے کیلئے دیں (لاعلاج مرض کیلئے)

جادو سحر کیلئے : نقش کے نیچے اَعُوْذُ بِاَلْکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ اور کوئی موافق اسم الٰہی یا قرآنی آیت پینے اور پہننے کیلئے دیں ۔ شفاء ہو ۔

آسیب کیلئے : نقش کے نیچے یہ طلسم لکھ کر دھونی دیں

PPP ص ۸ ااا

یعنی جو جل سلگا کر نقش بمعہ طلسم ڈال دیں ۔ اور دھواں دیں ۔ یا بتی بنا کر ناک میں دھواں دیں ۔ ان شاءاللہ جن فوراً دور ہوگا ۔ ورنہ جل جائیگا ۔ مجرب ہے ۔

**حُبّ اور بغض کیلئے** حسب دستور کام میں لائیں ۔ ان شاءاللہ تیر بہدف پائیں گے آپ حب اور بغض نقش کے نیچے جو بھی آیت بمعہ ناموں کے درج کریں گے ۔ مطلوب کے مزاج کے مطابق نقش کو استعمال کریں ۔ ۲۴ گھنٹوں میں آپکو کامل اثر ملے گا ۔ تجربہ شرط ہے ۔

## بُغض کی ایک ترکیب

نقش کو لکھ کر اسکے نیچے اپنا مقصد لکھیں ۔ اور قصائی کی قبر میں دفن کر دیں ۔ ۳ گھنٹے سے لیکر ۲۴ گھنٹوں میں اثر معلوم ہوگا ۔ جدائی فتنہ فساد طلاق میں چلتا جادو ہے

**نکتہ :**

جو لوگ نقش پندرہیہ کی کسی زکواۃ کے عامل ہیں ۔ ان کو اس نقش کی زکواۃ ادا کرنیکی ضرورت نہیں ہے ۔ صرف وہ نقش لکھتے وقت وہی ترکیب عمل میں لائیں ۔ جو کہ اس نقش کے سلسلے میں پہلے لکھی گئی ہے ۔

## برائے حُبّ

ایک سو ایک بار سورہ اخلاص چاند گرہن یا سورج گرہن میں پانی میں کھڑے ہو کر پڑھیں ۔ پانی ناف کے نیچے تک رہے ۔ بعدہ ۴۱ مرتبہ پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے کھلا دیں ۔

مطلوب تابع ہوگا ۔ واضح رہے ۔ ہر سال پانی میں عمل پڑھنا ہوگا ۔ صرف ایک سال کارآمد رہے گا ۔ یا پھر سورج گرہن لگے ۔ تو عمل نیا پڑھیں ۔

## عجیب و غریب استخارہ

سورج گرہن ہونے تک بلا تعداد کسی قبر پر دائیں ہاتھ کی انگلی کلمہ شہادت والی انگلی رکھ کر بلا تعداد بسم اللہ پڑھتا رہے ۔ سورج گرہن ختم ہوتے ہی اس قبر کی تھوڑی مٹی اٹھا لے آئے ۔

اور پھر گیارہ روز تک ۱۱ سو بار بسم اللہ پڑھیے ۔ جب کبھی بھی ضرورت پیش آئے ۔ تو اس مٹی پر ۱۱ سو بار دم کر کے سرہانے رکھیے ۔ ہر چیز کا علم ہوگا ۔ سٹہ ۔ ریس ۔ ہر چیز کا علم ہوگا ۔ عجیب و غریب استخارہ ہے ۔

## برائے کشفِ قلب

اوّل وآخر درود شریف گیارہ بار پھر دو رکعت نفل رضائے الٰہی پڑھیں ۔ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ ایک بار کے بعد سورۃ اخلاص ۱۰۰ بار دوسری رکعت میں فاتحہ ۱۰۰ بار اور سورۃ اخلاص ایک بار پڑھیں ۔ بعد سلام درود شریف 7 بار فاتحہ 7 بار پڑھیں پھر ۷۰۰ بار یہ عمل پڑھیں ۔

یَا خَفِیَّ اللُّطْفِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ یَا نُوْرُ

پھر سجدہ میں جاکر ۵۰۰ بار

یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتْ اِقْضِیْ حَاجَاتِیْ بِحُرْمَتِ سَیِّدِالْمُرْسَلِیْنْ آمِیْنْ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنْ آمِیْنَ پڑھیں ۔ اور مراقبہ کریں ۔ یہ نفل بعد از نماز تہجد وقت مقررہ پر پڑھیں ۔

(یہ عمل حضرت پیر مہر علی شاہؒ سے منسوب ہے)

## منتر برائے بندش

بیرتو بنھاں بیتیار بنھاں لوہے تے لوہار بنھاں
گاؤ کا کیسر بنھاں ندی کا نیر بنھاں چھوڑ بنھاں
باندر بنھاں حاضر پیٹھا گرو تے گراں بنھاں
چھڑ یا گڑ تے پریا باندر حکم اللہ تے پیر استاد
دے نال بنھاں

## ترکیب

اسکی زکوات نہیں ہے ۔ بلکہ روزانہ طاق اعداد میں ورد کریں ۔ اسکے لیے وضو کی بھی ضرورت نہیں اگر وضو ہو ۔ تو کوئی حرج نہیں ۔ جتنا ورد کریں گے ۔ اتنا ہی زود اثر ہوگا ۔ یعنی عمل جتنا پرانا ہوگا ۔ اتنا ہی اسکا اثر قوی ہوگا ۔

**نوٹ** پہلے بسم اللہ نہیں پڑھنی ہے ۔ (بغیر بسم اللہ کے پڑھنا ہے)

**پرہیز** سفید پیاز جو کہ انڈے کیطرح ہوتا ہے ۔ نہیں کھانا ہے ۔ یعنی اگر پتہ چل جائے ۔ کہ سالن یا کسی چیز میں سفید پیاز ہے ۔ اگر پتہ نہ چلے ۔ تو وہ پیاز کھا لیا جائے ۔ تو کوئی حرج نہیں ۔

(۲) کسی نلکا ۔ نل یا ٹیوب ویل وغیرہ کو منہ لگا کر پانی نہیں پینا ہے ۔ یہ دو شرائط ہیں ۔

**نوٹ** جب کسی چیز کو باندھنا ہو ۔ تو لوہے اور لوہار کی جگہ اس چیز کا نام لیں ۔ اور آگے بنھاں کہیں مکمل منتر ہونے تک وہ چیز بندھ جائیگی ۔ جب کھولنا مقصود ہو ۔ تو شروع منتر سے لیکر آخر بنھاں لفظ کی جگہ چھوڑاں لگاتے جائیں ۔ وہ چیز خود بخود کھل جائیگی ۔

## برائے بغض

بوقت زوال آفتاب یا قمر در عقرب میں، تنہا مکان میں
مٹی کے پیالے پر سورۂ الشمس لکھے ۔ اور پیالے کوٹ کر وہ خاک
دشمن کے گھر پھینک دیں ۔

تباہی و بربادی کا خوفناک منظر اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں ۔
یہ عمل صرف شرعی جگہ پر کریں ۔ باقی جگہ گناہِ عظیم ہوگا ۔ یہ دنیا کا
خطرناک ترین عمل ہے ۔ یہ عمل ناجائز جگہ پر کرنے سے عامل خود ہی
فنا ہو جاتا ہے ۔ اور اسکی نسل در نسل پر اس عمل کا اثر رہتا ہے ۔ اور
بنانے والے پر کم تر اثر یہ ہوگا ۔ کہ بہ دن خونی پیچس میں مبتلا رہے
گا ۔ پھر موت ہوگی ۔

یہ بغض کی دو دھاری تلوار ہے ۔ جب یقین ہو ۔ کہ دشمن
اب نہیں چھوڑے گا ۔ پھر اسکو آزمائیں ۔

## عمل تسخیرِ دُنیا

اگر آپ چاہتے ہیں۔ کہ سوائے خدا کے کسی کے محتاج نہ ہوں۔ تو اس عمل کو ایک مرتبہ کریں۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ نوچندی جمعرات کو اوّل شب غسل کریں۔ پاک کپڑے عطر لگائیں۔ اگربتی سلگائیں۔ اور شیریں بر نج پکاکر بچوں کو تقسیم کریں۔ بعد اسکے ویران جگہ تخلیہ میں بیٹھ کر

درود شریف - ایک مرتبہ۔
سورہ یٰسین - ایک مرتبہ۔
آیت الکرسی - ایک مرتبہ
سورہ مزمل - ایک مرتبہ۔

پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور حصار کرے۔ حصار کے درمیان دو رکعت نماز نفل کی نیت کرے۔ اور ہر رکعت میں ۵۰۰ بار سورہ الحمد شریف اور ایک بار درود پڑھے اپنے سامنے ایک تیر جو بالکل ٹھیک ہو۔ جائے نماز کے سامنے کھڑا کرے۔ ساتویں دن دُنیا بوڑھی عورت کی شکل میں سامنے آئیگی۔ اُسکی طرف نظر نہ کریں۔ نماز پڑھتا رہے۔ دل مضبوط رکھیں۔ کچھ وقت کے بعد وہ عورت واپس چلی جائیگی۔

بس چند دنوں کے بعد وسائل پیدا ہونا شروع ہو جائیں گے۔ جو بھی رقم ملے۔ پہلے چہاردہ معصومین علیہ السلام کی نذر کرکے پیر پٹن مومنین کو کھلائیں۔ اور باقی اپنے مصرف میں لائیں اپنی ضرورت کے مطابق خرچ کرتا رہے۔ اور روزانہ نذر چہاردہ معصومین علیہ السلام میں کوتاہی نہ کرے۔

## حاضری مطلوب

سب سے پہلے چوراہے کی ۱۴ کنکریاں لے آئیں ۔ پھر ایک مٹی کی کوری ڈولی جو بازار میں کچے گھڑے اور گملے بنانے والوں کے پاس ہوتی ہے ۔ عام طور پر پانی پینے کے کام آتی ہے ۔ اسے لوٹکی بھی کہتے ہیں ۔ یہ لوٹکی ڈھکن سمیت مہیا کریں ۔

پھر نو چندی جمعرات یا کسی دن لبعد نماز فجر ہر کنکری پر ۳ مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھیں سورت اسطرح شروع کرنی ہے ۔ یٰاَیُّھَا الْمُزَّمِّلُ رَبِّیْ قُمِ الَّیْلَ پھر سورت مکمل کریں ۔ تین مرتبہ پڑھ کر کنکری اس لوٹکی میں ڈال دیں ۔ اور سورت کے آخر میں کہیں ۔ الوحی فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں حاضر شعد ) اسطرح ایک ہی نشست میں ۱۴ کنکریوں پر پڑھ کر دم کریں ۔ اب ایک چھٹانک شکر ان کنکریوں پر ڈال دیں ۔ اور اس ڈولی کو چولہے کی آگ پر رکھیں ۔ درمیانی حرارت ہو ۔ اول تو اسی دن کام ہو جائیگا ورنہ دوسری یا تیسری رات کام ہو جائیگا ۔ اس عمل سے حاضری مطلوب مفرور مفرور ۔ غائب ۔ واپس آجائیگا ۔

## برائے خواب بندی

جس شخص کی [illegible] خواب بندی کرنی ہو۔ اسکا نام اور اسکی والدہ کا نام پھر انکے اعداد نکالیں۔ اور ۲۶۰۰ کا اضافہ کریں۔ نقش کو جمعہ والے دن عطارد کی ساعت میں لکھیں۔ اور نقش کے نیچے یہ لکھیں۔

لبتم خواب فلاں بن فلاں بحق فلاں بن فلاں

نقش لکھتے وقت کسی سے بات نہ کریں۔ اور تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔

نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۲ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۴ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

لبتم خواب فلاں بن فلاں بحق
فلاں بن فلاں

## بزرگوں کی ارواح سے ملاقات کرنیکا عمل

نوچندی بدھ یعنی دن منگل کا ہو ۔ اور رات بدھ کی سورہ اخلاص کو تین صد مرتبہ (۳۰۰) پڑھیں ۔ اول و آخر سو ۔ سو مرتبہ درود شریف پڑھیں ۔ یہ سب کچھ پڑھنے کے بعد اسکا ثواب اُن بزرگوں کی روح مبارک کو بخش دیں ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔
جن سے آپ ملاقات کر کے مسائل کا حل پوچھنا چاہتے ہوں ۔ یہ عمل بدھ ۔ جمعرات جمعہ تین راتوں تک لگاتار کریں ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ انشاءاللہ آپ جس بزرگ کی ملاقات کے طالب ہوں گے ۔ وہ آپ سے خواب میں آکر ملاقات کریں گے ۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ اس عمل کو آپ عشاء کی نماز کے بعد وتروں سے پہلے پڑھیں ۔ عمل کے بعد بولنا کسی سے منع ہے ۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔
۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ کمرہ علیحدہ ہو ۔ بستر پاک صاف ہو ۔ کمرے میں اگربتی بھی جلائیں ۔ جب تک نیند نہ آئے ۔ درود شریف بلاتعداد پڑھتے رہیں ۔

انشاءاللہ تین راتوں میں سے ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ کسی ایک رات میں ملاقات ہوجائیگی ۔ عمل کرنے سے قبل کسی میٹھی چیز پر بزرگوں کے نام کی فاتحہ دلا کر ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ وہ چیز بچوں میں تقسیم کردیں ۔ یہ عمل سینکڑوں مرتبہ کا آزمودہ ہے ۔ جس شخص کا جی چاہے ۔ وہ تجربہ کرسکتا ہے ۔

(یہ عمل حضرت سخی سدا ں باہو رح سے منسوب ہے)

# عملِ جنات

حصار : چاروں قل شریف ...... ۳×۳ بار

آیت الکرسی ...... ۳ بار

درود شریف ...... ۳ بار

مدت : ایک چلہ ...... ۴۰ دن

عمل کی شروعات ...... نوچندی جمعرات سے

پرہیز : ...... جلالی و جمالی

وظیفہ : ...... یا شاہِ جلالی بجمال آؤ حاضر کرو شئے متکلم بشوند

تعداد : ...... ۳۱۲۵ بار (اکتیس سو پچیس بار)

بعد چلہ پوری عمر پڑھنا ہے ... درود شریف اول و آخر ۳×۳ بار اور یا شاہِ جلالی بجمال آؤ حاضر کرو شئے متکلم بشوند ۔ ۳۰۰ بار (تین صد بار)

تنبیہ : اس کا موکل بہت ہیبتناک شکل میں حاضر ہوتا ہے ۔ بڑے بڑے سینگ لمبے لمبے دانت ۔ قد آدم سیاہ فام جسم پر لمبے لمبے بال جس شکل کی تاب انسان کے برداشت سے باہر ہے ۔ لہٰذا ایسے لوگ اس عمل کیلئے تیار ہوں ۔ جو شیر ۔ ہاتھی ۔ اور اژدہا کو زیر کرنے کی صلاحیت رکھتے ہوں ۔

نوٹ : آسیبی مریض اس عمل کو ہرگز نہ کریں ۔ ورنہ خطرہ عظیم ہوگا ۔

## ابجد قطب کا عمل

(کسی کو کہیں جانے سے روکنا)

اگر کوئی شخص کہیں جارہا ہے۔ آپ اسکو روکنا چاہتے ہیں۔ مگر نہیں رکتا تو یہ عمل کریں انشاء اللہ کام دیگا۔ اسکے نام کے حروف جدا جدا کر کے ایک سطر میں لکھیں۔ اسکے نیچے جو حرف اسکے نام کا ہے۔ اسکا بدل جو حرف ابجد قطب میں ہے۔ لکھیئے۔ مثلاً اسکے نام میں حرف ط ہے۔ اب ہم نے ابجد قطب میں دیکھا۔ تو اسکے نیچے حرف "ب" ملا۔ بس ب لکھ دیں اسی طرح نام کے ہر حرف کے نیچے دوسری سطر میں حرف قطب لکھیئے۔ اگر اس کے نام میں وہ حرف ہے۔ جو ابجد قطب کی دوسری سطر میں نہیں ہے۔ تو ایسی صورت میں اسکے اوپر والا حرف لکھیئے۔ مثلاً اسکے نام میں "ز" ہے۔ تو اسکے اوپر والا حرف "ع" ہے۔ لکھیں۔ اسی طرح ہر حرف کا مقابل لکھتے جائیں۔ گویا یہ دو سطریں آپ کے پاس ہوگئیں۔ ان دونوں سطروں کو اسطرح لکھیں کہ چاروں طرف حاشیہ کشادہ رہے۔ ان دونوں سطروں کے چاروں طرف یہ حروف لکھ دیں۔ کاغذ بڑا لو۔ تاکہ چاروں طرف بخوبی حاشیہ بچا رہے۔

ی۔ا۔م۔ع۔ش۔ر۔ا۔ل۔ج۔ن۔و۔ا۔ل۔ا۔ن۔س۔ا

ن۔ت۔ن۔ف۔ز۔و۔م۔ن۔ا۔ ق۔ ط۔ ا۔ ر۔ ا۔ ل۔ س

م۔ و۔ ا۔ ت۔ و۔ ا۔ ل۔ ا۔ ر۔ ض۔ ل۔ و۔ ت۔ ن۔ ف

ز۔ و۔ ب۔ ح۔ ق۔ ی۔ ا۔ ق۔ ا۔ ع۔ م۔ یہ سب حروف ۵۹ ہیں۔ شمار کرلو۔

اب آپ اس کاغذ کو پاک صاف زمین میں رکھ کر اوپر سے ایک بڑی لوہے کی کیل استعمال کریں۔ گاڑ دیں۔ تاکہ کیل زمین میں پیوست ہو جائے۔ اندرون خانہ کسی ایسے گوشے میں رکھیں۔ جہاں ہر کس کے قدم نہ پہنچیں۔ خدا چاہے۔ تو وہ شخص رک جاوے گا۔ بلکہ احقر کا یہاں تک تجربہ ہے۔ کہ اگر کوئی فعل منتشر ہونے کی

وجہ سے ولا بن گیا ہے۔ تو واپس آجاتا ہے۔ جائز جگہ استعمال کریں۔
ابجد قطب یہ ہے۔

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| س | و | د | ل | ع | ظ | ی | م | خ | ق | ح | ز | ت | ف |
| ص | ن | ز | غ | ر | ب | ث | ک | ض | ط | ھ | ج | د | ش |

## برائے بُغض

ہر ہر یا کبیر یا قہر
ڈنڈا حضرت علی دا پئے
فلاں بن فلاں دے سر تے یا قہرو قہر

...............

ترکیب: زوال ماہ یا قمر در عقرب کھلے آسمان کے نیچے لاتعداد پڑھیں۔ اور تصور رکھیں۔ جسکو ڈرانا مقصود ہو۔ جہاں پر فلاں بن فلاں لکھا ہے۔ اس جگہ پر دشمن اور اسکی ماں کا نام لیں۔

مجرب اور آزمودہ عمل ہے۔ جائز جگہ پر کریں۔

## برائے خواب بندی دشمن

اگر کوئی شخص آپ کو ناحق ستا رہا ہے۔ یا پھر نقصان پہنچا رہا ہے نا ممکن ہے۔ کہ آپکا مقصد پورا نہ ہو۔ احقر نے بارہا اسکا تجربہ کیا ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا۔ زوال ماہ قمری میں پیر کا دن گزار کر جب منگل کی رات آئے تو ایک غیر استعمال شدہ چھری یا چاقو لو۔ اور اسکی نوک زمین میں گاڑ دو۔ اور سورۃ والناس پڑھو۔ اور ہر ناس پر چھری زمین میں پیوست کرتے جاؤ۔ اور اس سورۃ میں جملہ ناس چھ جگہ ہے۔ آخری ناس پر وہ چھری یا چاقو بالکل زمین میں گڑ جائے۔

ہر ناس پر دشمن کا تصور کرکے یہ کہتے جاؤ۔ کہ فلاں بن فلاں کو نیند نہ آئے۔ آخری آیت پر چھری زمین میں پوری غرق کر دو۔ اس شخص کی نیند اچاٹ ہو جائیگی۔ بے چین رہے گا۔ جب اسکی نیند کھولنی ہو۔ تو چھری یا چاقو کو زمین سے نکال لو۔ آرام آجائے گا۔ یہ عمل اس جگہ کرو۔ جب دشمن طاقتور ہو :-

# برائے اولاد

جن اصحاب کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو۔ یا پھر ہو کر مر جاتی ہو۔ یا صرف لڑکیاں ہوتی ہوں۔ لڑکا نہ ہوتا ہو۔ تو اس عمل سے اسکا مقصد ضرور پورا ہوگا۔ جب عورت ایام سے فارغ ہو۔ اور غسل طہارت جس روز کرے۔ اس سے پانچویں روز دونوں میاں بیوی روزہ رکھیں۔ دن کوئی ہو۔ مہینہ کوئی ہو۔ صرف پانچویں روز شرط ہے۔ افطار سے قبل یہ نقش کستوری زعفران سے باوضو لکھ کر اور گولی بنا کر افطار کے وقت یہ گولی دونوں نگل جائیں۔ اوپر پانی چائے شربت جو مشروب پسند آئے۔ پی لے افطار کے بعد پورے ۱۵ منٹ تک اور کچھ نہ کھایا جائے۔ بعد میں پان سگریٹ کھانا وغیرہ کھایا جاسکتا ہے۔

خدا چاہے۔ تو اسی ماہ میں حمل ٹھہرے گا۔ اور اگر ناکامی ہو۔ تو دوسرے تیسرے ماہ یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ ضرور کامیابی ہوگی۔

نقش مکرم یہ ہے۔

یا جبرائیل بحق یا باسط — یا جبرائیل بحق یا باسط

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ط | س | ط |
| ۱۹ | ۳۸ | ۳ | ۱۲ |
| ۱۸ | ۲۷ | ۴ | ۲۳ |
| ۲۳ | ۶ | ۵ | ۲۵ |

[illegible] — [illegible]

## برائے حُبّ

آپ کا محبوب ناراض ہے ۔ یا بیوی ناراض ہے ۔ اور میکے جاکر بیٹھ گئی ہو ۔ یا آپکا کوئی رشتہ دار یا اعلیٰ افسر خفا ہوگیا ہے ۔ اور آپ اسکو راضی کرنا چاہتے ہیں ۔ تو یہ عمل کریں ۔ انشاءاللہ مقصد حاصل ہوگا :۔

رات کے ۱۲ بجے کے بعد نماز فجر تک آپ یہ عمل کرسکتے ہیں ۔ کوئی مہینہ دن و تاریخ کی قید نہیں ویسے اگر یہ عمل عروج ماہ میں کیا جائے ۔ تو زیادہ مؤثر ہے ۔ حسب ضرورت برادہ صندل سفید اور ایک سَو فلفل سیاہ اپنے پاس رکھیں ۔ اور کوئلے دہکا کر اپنے پاس رکھیں ۔ تھوڑا سا صندل اور ایک مرچ چٹکی بھر لیں ۔ اُسپر یہ اسم پڑھ کر کوئلوں پر ڈالتے جائیں ۔ سب مرچیں ختم کریں ۔ اسی طریقہ سے ۱۱ دن عمل کریں ۔ یقین اس اسم کا اثر ہفتہ میں شروع ہوجاتا ہے ۔ دوران عمل مطلوب کا تصور ضرور رکھیں ۔

پڑھنے کا اسم یہ ہے ۔ یَا مُھَیْمِنُ یَاوَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا مُھَیْمِنُ ۔

## نقش نظر بد

جو بچہ ضد کرتا ہو ۔ زیادہ روتا ہو ۔ یا کسی نظر بد کا شکار ہوگیا ہو ۔ تو آپ کسی جمعرات کے روز سورج نکلنے کے بعد اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں ۔ بچے کا ڈرنا و رونا موقوف ہوجائیگا ۔

نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹۵ | ۲۸۸ | ۲۹۳ |
| ۲۹۰ | ۲۹۲ | ۲۹۴ |
| ۲۹۱ | ۲۹۶ | ۲۸۹ |

## دشمن کی جان لینا

سب سے پہلے ۴۱ عدد کنکریاں لیں ۔ اور جنگل میں جاکر قبلہ کی طرف بیٹھ کر زمین میں ایک گڑھا کھودیں ۔ اور ہر کنکری پر سورۂ یٰسین پڑھ کر گڑھے میں ڈالتا جائے ۔ اور دشمن کا تصور رکھیں ۔ اسی طرح ۴۱ کنکریوں پر ۴۱ مرتبہ پڑھیں ۔ اور گڑھے میں ڈال دیں ۔ اسکے بعد گڑھے کو مٹی سے بند کردیں ۔ اور اس پر نماز جنازہ ادا کرکے اپنے گھر آجائیں ۔ جب گھر آئیں گے ۔ تو دشمن اللہ کو پیارا ہو جائیگا ۔ اس عمل کو ذرہ سوچ سمجھ کر کریں ۔

## گمشدہ چیز کیلئے

اگر آپکی کوئی چیز گم ہوگئی ہو ۔ یا آپ رکھکر بھول گئے ہوں تو یہ عمل کرو ۔ تین مرتبہ آیت الکرسی معہ بسم اللہ پڑھو ۔ اور زور سے تالی بجاؤ ۔ یہ عمل تین دفعہ کرو ۔ انشاء اللہ وہ چیز مل جائیگی ۔ یا یاد آجائیگی ۔ جو چیز چوری گئی ہو ۔ اسکے لیے یہ عمل کارآمد نہ ہوگا ۔

## تپ لرزہ کا عمل

اگر کسی کو تپ لرزہ یا باری کا بخار آتا ہو ۔ چاہے دوسرے تیسرے چوتھے آتا ہے ۔ تو یہ عمل کریں ۔ آرام ہوگا ۔ بخار کے وقت مقررہ سے قبل مریض کے سیدھے ہاتھ کے پانچوں ناخنوں پر یہ حروف لکھیں ۔ ک ۔ ﻫ ۔ ی ۔ ع ۔ ص اور بائیں ہاتھ کے ناخنوں پر یہ حروف لکھو ح ۔ م ۔ ع ۔ س ۔ ق ۔ اور مریض کو کہو کہ اسکو دیکھتا رہے ۔ انشاء اللہ پھر بخار نہ آئیگا

## نقش انقلاب عظیم

ملازمت میں ترقی یا تبدیلی ۔ شادی میں رکاوٹ یا پھر دوکان تجارت میں کشادگی نہیں ہوتی ۔ تو آپ ایسی صورت میں یہ عمل کریں ۔ انشاءاللہ مفید ثابت ہوگا ۔

یہ نقش ہفتہ میں صرف چار دن لکھا جاتا ہے ۔ ہفتہ کوئی ہو ۔ جمعرات ۔ جمعہ ۔ اتوار ۔ پیر بعد طلوع آفتاب لکھنا ہوگا ۔ اور گیارہ بجے سے پہلے پہل لکھ لیں ۔ شروع جمعرات کے دن سے کریں جمعہ کے دن بعد نماز عصر آپ یہ نقش لکھیں ۔ اور جمعرات والا نقش جو آپ نے پہن رکھا ہے کسی نہر یا دریا میں بہادیں ۔ پھر اتوار کے روز پھر نقش لکھیں ۔ جمعہ والا دریا نہر اندھے کنوؤں میں ڈال دیں ۔ اور اتوار والا پہن لیں ۔ پھر سوموار کو نقش لکھیں ۔ اتوار والا دریا یا نہر میں ڈال دیں ۔ اور سوموار والا پہن لیں ۔ منگل بدھ کو تبدیل نہ کریں ۔ پھر جمعرات کو نقش تیار کریں ۔ اسی طرح جمعہ کو تبدیل کریں ۔ علیٰ ہذا القیاس چار ہفتہ عمل کریں ۔ بحکم خدا آپکو اپنے مقاصد میں کامیابی ہوگی ۔ حسب منشا ملازمت میں ترقی ہوگی ۔ حسب ارادہ تبدیلی ہوگی ۔ شادی کی رکاوٹ دور ہوگی ۔ کاروبار اور دکان میں خیر و برکات ہوگی ۔ تجارت میں خاطر خواہ نفع و ترقی حاصل ہوگی ۔ نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۴ | ۱۲۰ |
| ۱۳۳ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۲ | ۱۳۶ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۴ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

## برائے تسخیرِ خلائق

زکوٰۃ کی ترکیب : بعد از نماز فجر یا مُتَکَبِّرُ ایک ہزار تین سو تیرہ (1313) مرتبہ اکتالیس دن تک پڑھیں ۔ اوّل و آخر اکیس مرتبہ درود شریف پڑھیں ۔ پرہیز جمالی کرنا ہے ۔ وقت اور جگہ کی پابندی ضروری ہے ۔ ناغہ ہرگز نہ ہونے پائے ۔ ورنہ عمل بیکار ہو جائیگا ۔ دیگر یہ کہ اس یوم تک کسی کے گھر میں دم یا تعویذ جاکر نہیں دینا ہے ۔ اگر کوئی لے جائے تو تب بھی نہیں جانا چاہیے ۔ اگر چلے گئے ۔ خواہ کتنی مجبوری کیوں نہ ہو ۔ تسخیر کی قوت جاتی رہیگی دوبارہ عمل کرنے پر وہ اثرات ظاہر نہ ہونگے ۔ البتہ اپنے گھر یا ٹھکانے پر تعویذات عطا کر دے سکتے ہیں ۔ کوئی حرج نہیں ہے ۔ بعد از عمل اسم الٰہی کو ۳۱۳ مرتبہ نماز فجر کے ورد میں رکھنا ہے ۔ اگر کبھی خاص ضرورت ہو ۔ تو اس تسبیح بعد از نماز عشاء پڑھ کر بغیر بات کیے سو جائیں اور صبح تماشہ دیکھیں ۔ مجرب ہے ۔ کوئی شک نہیں ۔

## قرض واپس لینا

صبح ۔ دوپہر اور بعد نماز مغرب دن میں تین مرتبہ یہ عمل کرنا ہوگا ۔
ترکیب : مشرق کی طرف منہ کر کے بارہ مرتبہ یہ عمل پڑھیں ۔
"اَجِبْ یَا جَامِعُ بِحَقِّ کَلْکَائِیْلُ وَالْجِیْمِ" ۔
پھر شمال کی طرف منہ کر کے ۱۲ مرتبہ پڑھیں ۔ اور نو مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں ۔ بعدہ ختم تین مرتبہ ہاتھ پر زور سے تالی بجائیں ۔ تصور قرض دینے والے کا رکھیں ۔ روزانہ اسی طرح عمل کریں ۔ اور قدرت کا تماشہ دیکھیں ۔

## مکان خالی کرانا .

اگر کوئی شخص نقصان یا تکلیف دے رہا ہوں . یا مکان خالی نہ کرتا ہو . تو یہ عمل کریں .
یہ نقش دو پایہ ہے . اس نقش کو سیاہ روشنائی سے سنیچر یا منگل کے دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ قبل لکھیں . اور خالی خانہ میں یہ عبارت لکھیں .

اُخرج یا فلاں بن فلاں ( نام مع والدہ ) اُس شخص کا جسکو نکالنا مقصود ہو . اگر والدہ کا نام معلوم نہ ہو سکے . تو خالی اُس شخص کا نام ہی لکھ دیں . نقش پر بسم اللہ یا اُسکے اعداد نہ لکھیں . یہ نقش اُس جگہ دفن کریں . جس جگہ سے نکالنا مقصود ہو . بحکم خدا اس جگہ کو چھوڑ دیگا . اور نکل جائیگا .

نقش مکرم یہ ہے .

ف خ ر ج م ن ہ ا خ ا

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۵۷ | ۳۰۹۱ | ۳۸۶ |
| ۷۷۲ | ۱۵۴۴ | ۲۳۱۹ |
| ۲۷۰۵ | اخرجبت فلاں بن فلاں من ہذا المکان سوا الزمان باذن اللہ | ۱۹۳۰ |

# عمل برائے تباہی دشمناں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۱ | ۵۵ | ۴۱ |
| ۵۳ | ۴۲ | ۴۷ | ۵۲ |
| ۴۳ | ۵۷ | ۴۹ | ۴۶ |
| ۵۰ | ۴۵ | ۴۴ | ۵۶ |

یَا قَهَّارُ بِحَقِّ نَارِ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةِ الَّتِیْ تَطَّلِعُ عَلَی الْاَفْئِدَةِ اَحْرِقْ قَلْبَ فلاں بن فلاں بِالنَّارِ مُحْمَرَةِ بِحُرْمَةِ یُوَانَسْ بُوْسْ ۔

ترکیب: کاغذ پر ایک طرف نقش لکھیں۔ دوسری طرف یہ عبارت لکھو۔ اسطرح سے چار نقش تیار کرو۔ اور قبرستان میں جاکر چار مختلف پرانی قبروں میں دفن کردیں۔ یعنی ہر قبر میں ایک نقش دفن کریں۔ اسطرح چار دن آٹھ دن اور بارہ دن سولہ دن کریں یعنی روزانہ چار نقش لکھیں۔ اور چار مختلف پرانی قبروں میں دفن کرتے رہیں۔ خدا چاہے تو اسی مدت میں وہ ظالم تباہ و برباد ہو جائیگا۔ بس انتہا اس عمل کی ۱۶ دن تک پہلے روز جس قبر میں نقش دفن کئے ہیں۔ روزانہ اسی قبر میں دفن کرسکتے ہو۔ لیکن جگہ کی تبدیلی ضروری ہے۔ دوسری قبر میں دفن کرنے سے احتیاط کریں۔ اس عمل کیلئے کسی خاص قلم دوات اور سیاہی کی ضرورت نہیں۔ نہ ہی کوئی خاص دن معینہ مقررہ ہے۔ تاہم اگر زوال ماہ میں منگل و ہفتہ سے یہ عمل شروع کیا جائے۔ تو زیادہ موثر ہوگا۔ کامیابی کے لئے اصحابِ کہف کی نیاز حسبِ توفیق ضرور دیں۔

## برائے حُبّ

عروج ماہ نوچندی جمرات کو اس نقش کو لکھیں ۔ نقش لکھتے وقت منہ میں کوئی میٹھی چیز یں رکھیں ۔ اسکے بعد اس نقش کو کسی لوٹکی میں بند کر کے چولہے میں دفن کریں ۔ پھر اسکا کام دیکھیں ۔ انشاء اللہ یہ نقش پورا پورا کام دیگا ۔ اور اسے لکھتے وقت اپنا حصار ضرور کریں حصار یہ ہے ۔ یا حَافِظُ یا حَفِیظُ یا رَقِیبُ یا وَکِیلُ تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دَم کریں ۔ اور اس نقش کو زعفران سے لکھیں ۔
نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۲ | ۳۷۵ | ۳۷۹ | ۳۶۵ |
| ۳۷۸ | ۳۶۶ | ۳۷۱ | ۳۷۶ |
| ۳۶۷ | ۳۸۱ | ۳۷۳ | ۳۷۰ |
| ۳۷۴ | ۳۶۹ | ۳۶۸ | ۳۸۰ |

الحب فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں

## برائے عداوت

یا قَہَّارُ یا جَبَّارُ ۔ سنگ سُرخ یعنی سُرخ اینٹ پر لکھ کر لبغض فلاں بن فلاں لکھے ۔ پھر اوپر پارہ رکھے ۔ دفن کرے ۔ اور آگ جلائے ۔ زبردست دشمنی اور عداوت ہوگی ۔ مجرب اور آزمودہ ہے ۔ لیکن جائز جگہ پر کریں ۔

## قرض سے نجات

اس نقش کو اس طرح باوضو نقل کرکے اپنے بازو پر باندھیں۔ خدا کی برکت سے بحکم خدا چند روز میں قرض سے نجات ہوگی۔

نقش مکرم یہ ہے۔




## برائے تپ ولرزہ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| بوبکر | عمر | عثمان |
| علی | بحق | لاالہ |
| الااللہ | محمد | رسول اللہ |

نقش لکھ کر بازو پر باندھیں۔

## حاضری مطلوب (تجربہ شدہ)

عمل: اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ہ

ترکیب: بعد از نماز عشاء گیارہ تسبیح گیارہ روز تک پڑھیں۔

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ دوران عمل مطلوب کا تصور رکھیں۔ وقت اور جگہ کی پابندی لازمی ہے۔ ناغہ ہرگز نہ ہو۔ گیارہ دنوں کے بعد مقصد حاصل ہوگا۔ اگر پہلے مقصد پورا ہو جائے۔ تو عمل کو مت چھوڑیں۔ گیارہ روز پورے کریں۔ یہ عمل اُس مرد/عورت پر بھی کارآمد ہوگا۔ جو کہ گھر سے بھاگ گیا ہو۔ یا بچوں روٹھ کر میکے چلی گئی ہو یہ عمل نہایت ہی مجرب المجرب ہے۔

## ناف ٹل جانا

اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کے بعد کالے کپڑے میں پیک کر کے ناف کے اوپر کمر میں باندھیں۔ ان شاء اللہ ٹلی ہوئی ناف اپنی جگہ پر آ جائیگی۔ اگر یہ نقش لگاتار ۴۰ دن تک باندھا رہے۔ تو پھر ناف کبھی نہیں ٹلے گی۔ ان شاء اللہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۳۲ | ۴۶ | ۱ |
| ۳۵ | ۲ | ۷ | ۳۳ |
| ۳ | محمد سلیمان | ۳۰ | ۶ |
| ۳۱ | ۵ | ۴ | ۳۷ |

## بندش کھولنے کا لاجواب عمل

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ . . . . . کھل جا
مَلِكِ النَّاسِ . . . . . کھل جا
اِلٰـهِ النَّاسِ . . . . . کھل جا
مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ . . . . کھل جا
اَلَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ . . . کھل جا
مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ . . . . . کھل جا

ترکیب : اگربتی کا بنڈل لیں ۔ ہر ایک اگربتی پر علیحدہ علیحدہ مندرجہ بالا عمل کو ۷ دفعہ (3 بار) پڑھ کر پھونک دیں ۔ ہر روز ایک اگربتی اُس وقت جلائیں ۔ جب سورج غروب ہونے میں آدھا گھنٹہ رہ گیا ہو ۔ ان شاء اللہ کیسی ہی بندش ہوگی ۔ صرف چند دنوں میں ٹوٹ جائیگی ۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب المجرب ہے ۔ کرنے پر اسکی خوبیاں معلوم ہونگی

## دشمن غالب نہ آسکے

روزانہ ۹۴ مرتبہ یا عزیز نمازِ فجر کے بعد پڑھ لیا کریں ۔ تو کوئی دشمن اور برا چاہنے والا آپ پر غالب نہ آسکے گا ۔ اور کسی دشمن کی سازش آپکے خلاف پایہ تکمیل تک نہیں پہنچ سکے گی ۔ مجرب ہے ۔

## عمل خاص بغض و عداوت و ہر مراد

اس عمل میں کسی مہینے دن یا وقت کی کوئی قید نہیں ۔ اب عمل غور سے سن لو. سورہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ میں کل ۴۷ حروف ہیں .اور بسم اللہ شریف میں ۱۹ - ۴۷ + ۱۹ = ۶۶ ہوئے . اور یہی عدد اسم ذات اللہ کے ہیں . پس ثابت ہوا .کہ یہ سورہ مقدس عکس ذات خداوندی ہے . اس میں اسم اللہ الصمد نہایت پر جلالی اسم ہے . اب معلوم کرو . کہ سورہ قل ھو اللہ احد شریف کے اعداد قمری و شمسی معہ بسم اللہ اور معہ تعداد الفاظ حروف ۶۶۷۱۸ ہیں . اور ان اعداد کا مثلث خاکی البطن یہ ہے .

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۶۷۷ | ۴۴۴۸۲ | ۵۵۵۹ |
| ۳۸۹۲۳ | | ۲۷۷۹۵ |
| ۱۱۱۱۸ | ۲۲۲۳۶ | ۳۳۳۶۴ |

اور سورہ قل ھو اللہ شریف با مؤکل یہ ہے ۔ اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ اللّٰہُ الصَّمَدُ ہ اَجِبْ یَا مِیْکَائِیْلُ بِحَقِّ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ اَجِبْ یَا عَزْرَائِیْلُ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ہ

اس نقش کی زکوٰۃ ۸۰ ایام میں ختم ہوگی . ترکیب یہ ہے .روزانہ ۶۶ نقوش لکھا کرے. کسی خاص قلم دوات سیاہی کی ضرورت نہیں ہے . جب ۶۶ نقش لکھ چکو تو

ہر نقش پر تین تین مرتبہ سورہ قل ہو اللہ شریف باموکل معہ بسم اللہ شریف کے پڑھ کر دم
کرتے جاؤ۔ اور ان نقوش کی گولیاں آٹے میں لپیٹ کر ایسے پانی میں ڈال دیا کرو۔ جس میں
مچھلیاں ہوں۔ اگر روزانہ ڈالنا گراں ہو۔ اور پانی دور ہو۔ تو چند یوم کے جمع کرکے ڈال دیا
کرو۔ اور اگر یہ بھی مشکل ہو۔ اسّی یوم کے جمع کرکے ڈالو۔ مگر بہتے ہوئے پانی میں ڈالنا شرط ہے۔
نقش باوضو قبلہ رُخ ہو کر لکھا کرو۔ تنہائی یا کسی جگہ کی قید نہیں۔ اگر آپ سفر میں ہیں۔ تو دوران
سفر لکھ لیا کریں۔ لیکن ناغہ ہرگز نہ ہو۔ اگر ناغہ ہوگا۔ تو پھر عمل ناقص ہوگا۔ آپ کو از سر نو کرنا
پڑے گا۔ پرہیز صرف عمل جماعت کا ہے۔ نماز پنجگانہ اول وقت میں ادا کرو۔ اور اگر کسی وجہ
سے نماز قضا ہو جائے۔ تو دوسرے دن اس نماز کو ادا کر لیا کرو۔ جھوٹ نہ بولو۔ گالی گلوچ کسی
کو نہ دو۔ اور نہ لو۔ پاک صاف رہنا لازمی ہے۔ اگر ہو سکے۔ تو گوشت کھانا ترک کردو ورنہ
کم تو ضرور کرو۔ دودھ دہی مکھن گھی وغیرہ کھایا جا سکتا ہے۔ آپ نے پورے اسّی ۸۰ یوم کر لیے
تو آپکی زکوٰۃ ادا ہوگی۔ اب آپ اسکے عامل ہیں۔ اب روزانہ ایک نقش لکھ کر اور اسپر
تین مرتبہ سورہ قل ھو اللہ شریف باموکل معہ بسم اللہ پڑھ کر اس نقش کی گولی بنا کر آٹے میں
لپیٹ کر دریا میں ڈالنی ضروری ہے۔ آپ کے زکوٰۃ کے ۸۰ نقش جمع کیے۔ پابعد زکوٰۃ
روزانہ ایک نقش لکھ کر جمع کرتے رہیے ہیں۔ ان سب کو پانی میں ڈالنا شرط ہے۔ چاہے آپکو
کئی میل اس غرض کیلئے سفر کرنا پڑے۔ اسکے لیے کوئی وقت مقرر نہیں ہے۔ چاہے آپ ایک
ماہ کے بعد ڈالیں۔ یا سال بھر کے بعد ڈالیں۔ مگر یہ احتیاط ضروری ہے۔ کہ کوئی نقش اس دوران
ضائع نہ ہونے پائے۔ اگر کوئی نقش ضائع ہو گیا۔ تو عمل ناقص ہو جائیگا۔ خلاق عالم نے دنیوی
نظام چار فرشتوں کے سپرد کر رکھا ہے۔ اور تمام فرشتے جنکی تعداد سوائے اللہ اور اسکے رسول کے
کوئی نہیں جانتا ہے۔ انہیں چاروں کے ماتحت ہیں۔ ان میں جبرائیل علیہ السلام کے متعلق وہ
امور ہیں۔ جنکا تعلق ملکیت پڑھت سے ہے۔ مثلاً امتحان میں کامیابی۔ کاروبار میں
خیر و برکت اور وسعتِ رزق۔ کشادگی زمین وغیرہ۔ حضرت میکائیل علیہ السلام کے

متعلق کسی بزرگ سے یا افسر اعلیٰ سے ملاقات کرنا ۔ جمع وزیارت کرنا ۔ ملازمت ۔
قرض حسنہ سے ادائیگی ترقی عہدہ وغیرہ غرضیکہ مال و دولت سے جسقدر امور منسوب ہیں ۔
حضرت اسرافیل علیہ السلام کے متعلق محبت والفت عشق مقدمہ میں فتح یابی ۔ اولاد ۔ عزت
نزد سلاطین منسوب ہیں ۔ اور حضرت عزرائیل علیہ السلام کے متعلق بغض وعداوت دشمنوں پر
فتح یابی صحت وتندرستی بیماری سے شفا غرضیکہ جس قدر امور جسم و جسمانیت سے منسوب ہیں ۔
اب آپ جس مقصد کیلئے نقش لکھیں ۔ وہ مقصد جس فرشتے سے منسوب ہو ۔ اس فرشتے کا
نام اور وہ کام اور جس شخص کیلئے نقش لکھ رہے ہو ۔ اسکا نام مگر فرشتے کا صرف اسم ہی نہ لکھیو
بلکہ وہ آیت پاک ہی لکھیو ۔ یعنی اجیب یا ۔ آخر تک لکھیو ۔ اور نقش اتنا بڑا اور کشادہ بناؤ
کہ درمیان والا خانہ کشادہ رہے ۔ اس خانہ میں اپنا مقصد لکھیو ۔ اور نقش کے چاروں طرف
گوشوں پر ایک گوشہ پر یا اللہ اور تین گوشوں پر باقی تین فرشتوں کے نام لکھو ۔ محبت اور تسخیر کیلئے
درمیان کے خانہ میں نام مطلوب اور نام طالب دونوں لکھیو ۔ تسخیر کے واسطے مطلوب اگر کوئی افسر
اعلیٰ ہو ۔ یا جو کوئی عزیز ہو ۔ مگر یاد رکھو ۔ کہ خلاف شرع کام کے واسطے یہ نقش نہ لکھیو ۔ اب میں
مثال دیکر مزید وضاحت کردوں ۔ تاکہ ہر کسی کے بخوبی سمجھ میں آسکے ۔ آپ یہ نقش محبت کے واسطے لکھنا
چاہتے ہیں ۔ نام طالب خالد ۔ اور نام مطلوب سعیدہ احمد اسکا تعلق حضرت اسرافیل علیہ السلام سے ہے
تو اب نقش اس طرح بنے گا ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱ ۵۵۵۹ | ۸ ۸۲۴۴۴ | ۳ ۱۴۹۷۷ |
| ۵ ۲۷۷۹۵ | اجیب یا اسرافیل بحق اللہ الصمد سخر قلب سعیدہ علی خالد | ۷ ۳۸۹۲۳ |
| ۶ ۳۳۳۶۹ | ۴ ۲۲۲۳۹ | ۲ ۱۱۱۱۸ |

نقش کے کونوں پر جو ہندسے ہیں ۔ وہ
نقش کی چال ظاہر کرتے ہیں ۔ انکو
نقش کے اندر نہیں لکھنا ہے ۔

## خاص الخاص عمل ہر مقصد کیلئے

رمضان شریف

اس عمل کی شرائط کی پابندی ضروری ہے ۔ عمل نہایت زود اثر ہے ۔ عمل یہ ہے ۔ رمضان المبارک کی پہلی تاریخ یعنی جس دن چاند نظر آئے ۔ اس رات کو بہ ساعتِ شمس اس عمل کا آغاز کیا جاوے کمرہ صاف ستھرا ہو ۔ اور وہاں پر دوران عمل کوئی عورت نہ جا سکے ۔ بخورات شمس صندل آگ پر روشن کریں ۔ اور پھر ایک سو ایک بار (۱۰۱) چہل کاف پڑھی جاوے ۔ اسکے ساتھ ہی مندرجہ ذیل نقش ایک سو ایک بار (۱۰۱) بار لکھے ........ جاویں ۔ صبح ان نقوش کو دریا میں بہا دیا جاوے ۔ یہ عمل چالیس دن تک مکمل پرہیز حلال و حرام کرتے ہوئے جاری رکھا جاوے اکتالیسویں دن سو نقش دریا میں بہا دیں ۔ اور ایک نقش اپنے پاس رکھیں ۔ خدا کی قسم یہ ایک نعمت عظیم ہوگی ۔ گویا یوں سمجھ لیجئے ۔ کہ اس نقش کی موجودگی میں آپ کسی کام میں ناکام نہیں ہوں گے ۔ بفضل خدا آپ کا ہر نیک کام بڑی آسانی کیساتھ تکمیل تک پہنچ جاوے گا ۔ اس عمل میں مکمل پرہیزگاری اور نیت کا نیک ہونا اشد ضروری ہے ۔ خدا آپکو توفیق عطا کرے ۔

نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۵۶ | ۱۵۵۹ | ۱۵۶۲ | ۱۵۴۹ |
| ۱۵۶۱ | ۱۵۵۰ | ۱۵۵۵ | ۱۵۶۰ |
| ۱۵۵۱ | ۱۵۶۴ | ۱۵۵۷ | ۱۵۵۴ |
| ۱۵۵۸ | ۱۵۵۳ | ۱۵۵۲ | ۱۵۶۳ |

الٰہی بحرمتِ چہل کاف شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ المدد

العجل العجل العجل

## نقش برائے نظرِ بد

یہ نقش نظرِ بد کیلئے مجرب ہے۔ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔
انشاءاللہ بچہ نظرِ بد سے محفوظ رہے گا۔
نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھرت | ع ح | ع | ا |
| د | ذ ضیف ذ صف | د | ط |
| لد | و | ٤ | ۷ |
| ط | ح | ی | ۸ |

## دودھ کی زیادتی کیلئے

سات تعویز اس شکل کے چینی کے برتن پر لکھ کر عورت
کو پلائیں۔ اور ایک تعویذ بازو پر باندھیں۔

صلحہ صلحہ

## برائے حُب

عروج ماہ میں اتوار ۔ سوموار ۔ بدھ ۔ جمعرات یا جمعہ کے دن ساعتِ زہرہ یا مشتری
میں اس نقش کو زعفران کے ساتھ لکھے ۔ لکھتے وقت منہ خانہ مطلوب کی طرف ہو ۔ اسکی ——
تابعداری کا تصور کرے ۔ اور منہ میں کوئی میٹھی چیز رکھے ۔ قمر زائدُ النور اور بُرج شرف میں
ہو ۔ آفتاب کا لحاظ ضروری ہے ۔ وہ بھی شرف میں ہونا ضروری ہے ۔ جس ستارے کی ساعت میں
لکھا جارہا ہے ۔ اسکا بھی شرف میں ہونا لازمی ہے ۔ ورنہ اثر باطل ہو جائیگا ۔ بخورات لکھنے وقت
جلائے ۔ لکھنے کے بعد خوشبو لگا کر موم جامہ کرکے اپنے پاس رکھے ۔
نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طالب کا نام | ۱۶ | ۱۲۷ | ۴۰۴ | طالب کی ماں کا نام |
| ۴۰۵ | ۱۳۶ | ۱۱۱ | ۱۲ | ۱۷۸ |
| ۱۳ | ۴۴ | ۴۰۶ | ۱۳۷ | ۱۱۲ |
| ۱۳۸ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۷۵ | ۴۰۳ |
| مطلوب کا نام | ۴۰۳ | ۱۳۴ | ۱۱۴ | مطلوب کی ماں کا نام |

